نام مشہور است عبد القادرم (85) عین ہر آن جد اکبرم

ترجمہ: میرا مشہور نام عبد القادر ہے۔ ہر فضیلت کی بنیاد وہ جد اکبر محمد رسول اللہ ﷺ ہیں۔

آن جدت چوں نباشد آن تو (86) وارثی اے جان من قربان تو

ترجمہ: میرے جد اعلیٰ وہ ہیں ان کے اوصاف و کمال کا حامل کوئی نہیں ہے۔اے میری جان یہ وراثت آپ پر قربان ہے۔

بر رضائے ناقصت افشاں نوال (87) یک چشیدن آب از بحر الکمال

ترجمہ: اپنے ناقص احمد رضا پر عطا و بخشش کی بارش کر دو اور بحر کمال کے پانی کا ایک گھونٹ پینے کے لئے عنایت فرماؤ۔

خفتہ دل تا چند ننگ زیستن (88) بر رخش از بحر فضل آبے بزن

ترجمہ: یہ مردہ دل سویا ہوا کب تک زندگی کے لئے شرم بدنامی اور عار بنا رہے گا۔ اس کے چہرے پر فضل کے دریا سے پانی کے چھینٹے چھڑک دو اور حیاتی جاودانی عنایت فرمادو۔

تشنہ کامے پا بدامے کردہ غش (89) بحر سائل را بگو خود رو برش

ترجمہ: اس ناکام پیاسے جس کا پاؤں جال کے اندر پھنسا ہے' بے ہوش ہے۔ بہنے والے دریا کو حکم کر کہ اس کے چہرے کی طرف بہے اس کو سیراب کرے۔

رو برش او را برش بیدار ساز (90) ہوش بخش نوش بخش و جاں نواز

ترجمہ: اس کے سامنے بہے اس پر بہے اس کو بیدار کرے' اس کو ہوش بخشے اس کی پیاس دور کرے اس کو زندگی عنایت کرے۔

جاں نوازا جاں فدائے نام تو (91) کام جان دہ اے جہاں در کام تو

ترجمہ: اے جان بخشنے والے یہ جان تو تیرے نام پر قربان و فدا ہے۔ روح کا مقصد پورا کر دے۔ اے خدا جہاں تیرے کام میں لگا ہوا ہے جو تو چاہتا ہے وہ وہی کرتا ہے۔

این دعا از بندہ آمیں از ملک (92) پوزش از بغداد اجابت از فلک

ترجمہ: یہ دعا بندہ نے کی ہے اور آمین فرشتوں نے کہی ہے۔ معذرت درخواست بغداد سے ہے' قبولیت آسمان سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ آمین یا ربّ العالمین بجاہ نبیک الکریم علیہ الصلوٰۃ والسلام علیہ وآلہ و اصحابہ و اغیاثہ المعظمین!۔

الحمد للہ! آج بروز دوشنبہ (پیر) 10 ربیع الاول 1430ھ مطابق 8-3-2009 کو تشریح و ترجمہ مکمل ہوا۔

محمد اوّل غفرلہ رضوی سنبھلی

